سلسلۂ مطبوعاتِ مکتبۂ وَلی نمبر ۹۴
اشکوں سے بھی میری سوغات ہے
لگ رہا ہے ستاروں کی بارات ہے
سوغاتِ
دارالعلوم دیوبند
نتیجۂ فکر
ولی اللہ وَلی قاسمی بستوی
خادم تدریس
جامعہ اشرف العلوم رشیدی گنگوہ، ضلع سہارن پور، یوپی
ناشر
مکتبۂ وَلی، موضع کوٹلسہ، پوسٹ باغ نگر بازار، ضلع بستی، یوپی-۲۷۲۰۰۲

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

﴿ سلسلۂ مطبوعات مکتبۂ ولی نمبر ۹۴ ﴾

الفتوں سے بنی میری سوغات ہے
لگ رہا ہے ستاروں کی بارات ہے

# سوغاتِ دارالعلوم دیوبند


نتیجۂ فکر

**ولی اللہ ولی قاسمی بستوی**

خادم تدریس

جامعہ اشرف العلوم رشیدی گنگوہ، ضلع سہارن پور، یوپی



ناشر

مکتبۂ ولی، موضع کوئلسہ، پوسٹ باغ نگر بازار، ضلع بستی، یوپی-۲۷۲۰۰۲

سلسلۂ مطبوعات مکتبۂ ولی نمبر ۹۴

## تفصیلات


| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | : | سوغاتِ دارالعلوم دیوبند |
| شاعر | : | ولی اللہ ولی قاسمی، بستوی |
| رابطہ | : | 09823346318 |
| صفحات | : | ۱۶ |
| تعداد اشاعت | : | ۱۰۰۰ |
| قیمت | : | ۱۰/روپے -/Rs. 10 |
| کتابت | : | محمد مہر علی قاسمی (دھنباد، جھارکھنڈ) جامعہ اکل کوا |
| سن اشاعت | : | شوال المکرم ۱۴۳۶ھ مطابق جولائی ۲۰۱۵ء |
| طباعت | : | عبدالصمد کاغذی پریس، مالیگاؤں، مہاراشٹر |
| ناشر | : | مکتبۂ ولی |

## ملنے کے پتے

مکتبۂ ولی، موضع کوئلسہ، پوسٹ باغ نگر بازار، ضلع بستی، یوپی-۲۷۲۰۰۲

جامعہ اشرف العلوم رشیدی گنگوہ، ضلع سہارن پور، یوپی




## حمد و نعت

ساری حمدیں خاص ہیں ذاتِ خدا کے واسطے
نعتیں جس کی ہوئیں اہلِ وریٰ کے واسطے

ہے وہی خلاقِ عالم قادر و قیوم ہے
ہے ازل اس کی حقیقت پر نہیں معلوم ہے

اس کی ہستی کو فنا لاحق نہیں ہوگا کبھی
ماسوا اس کے کوئی رازق نہیں ہوگا کبھی

مال و دولت کے خزانے وہ لٹاتا ہے ہمیں
خیریت کے ساتھ دانے وہ کھلاتا ہے ہمیں

پیارے آقا کو بنایا ہے اسی نے رہنما
جو قیامت میں ہمارے واسطے ہیں آسرا

لائے پیغامِ ہدایت اور قرآنِ مبیں
وہ دلائیں گے ہمیں اللہ سے خلدِ بریں

ہم ''ولی'' دستِ نبی سے پائیں گے کوثر کا جام
ہے دعا کہ پائیں وہ محمود کا اعلیٰ مقام

# دیوبند کا مدرسہ کیا ہے؟

صفہ سے مل رہا ہے مدارس کا سلسلہ   وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

اخلاص پر مدارسِ دینی کی ہے بِنا   وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

قاسم کو دی نبی نے بشارت یہ خواب میں   پوشیدہ علمِ دین ہے ارضِ خراب میں

دیوبند کا بنا ہے بشارت پہ مدرسہ   وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

آکر رسولِ پاک ہی بنیاد رکھ گئے   اجڑے چمن کو علم سے آباد کر گئے

نقشِ رسولِ حق پہ بنا ہے وہ نودرہ   وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

جو ملسری کنواں ہے شرابِ طہور ہے   زمزم کے پاک آب کا اسمیں ظہور ہے

جتنا جسے نصیب تھا اتنا اسے ملا   وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

اس مدرسے کی آج زمانے میں دھوم ہے   شہرت اسے نصیب تا ایران وروم ہے

ہندوستاں کی لاج ہے یہ فخرِ ایشیا   وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ



# دارالعلوم دیوبند

ازہر اسے کہیں کہ بخارا کہیں اسے   عظمت کے آسماں کا ستارہ کہیں اسے

روشن ہوا ہے اس سے ہدایت کا راستہ   وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

چھتہ کے صحن میں جو شجر ہے انار کا   مظہر وہ ہے مدینے کی علمی بہار کا

درسِ علومِ دین وہیں سے شروع ہوا   وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

محمودؔ پہلے روز کئے تھے وہیں قیام   محمودؔ آکے پائے تھے محمود کا مقام

حق نے وہیں سے شیخ جہاں کا بنا دیا   وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

اس مدرسے کا دیکھئے فیضان خوب ہے   اس مدرسے کا ہند پہ احسان خوب ہے

اس مدرسے نے ہند کو مرجع بنا دیا   وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

اس مدرسے کو رب نے بنایا ہے بے مثال   اس مدرسے کو رب نے بنایا ہے لازوال

اس مدرسے کو علمی مدینہ بنادیا   وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

# دارالعلوم دیوبند کیا ہے؟

اک مرکزِ علوم یہ دارالعلوم ہے ۔۔۔ جلوہ گہِ نجوم یہ دارالعلوم ہے
اس کو خدا نے علم کا چشمہ بنا دیا ۔۔۔ وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَ تُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ
سرکار کا زُلالِ مبارک یہاں پہ ہے ۔۔۔ اک پر توِ جمالِ مبارک یہاں پہ ہے
رب نے اسے خلوص کا منبع بنا دیا ۔۔۔ وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَ تُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ
جو پی رہے ہیں علمِ نبوت کا آکے جام ۔۔۔ وہ ہورہے ہیں سارے زمانے میں نیک نام
رندوں نے علمِ دین کا ڈنکا بجا دیا ۔۔۔ وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَ تُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ
جو شمعِ حق جلی ہے تو پروانے آگئے ۔۔۔ میخانہ جب کھلا ہے تو دیوانے آ گئے
قاسم نے میکدے کا ہے دروازہ وَا کیا ۔۔۔ وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَ تُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ
معمار میکدے کا تو رجلِ رشید ہے ۔۔۔ اک گھونٹ جو پیا ہے وہ مردِ وحید ہے
عالم میں اس نے فیض کا دریا بہا دیا ۔۔۔ وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَ تُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ
تھے فخرِ روزگار وہ سارے اکابریں ۔۔۔ بے حد تھے دیندار وہ سارے اکابریں
سب نے دلوں پہ علم کا سکہ جما دیا ۔۔۔ وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَ تُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ



قاسم(١) رہے ہیں نیک یہاں قاسمِ علوم ۔۔۔ اس دورِ گمرہی میں رہے ناشرِ علوم
بنجر زمیں کو دین کا مکتب بنادیا ۔۔۔ وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَ تُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ
اک مردِ باکمال وہ شیخ رشید(٢) تھے ۔۔۔ اس دور کے صدف کے وہ دُرِ فرید تھے
گنگوہ کو علوم کا مرکز بنا دیا ۔۔۔ وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَ تُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ
عابد(٣) خدائے رب کے عبادت گذار تھے ۔۔۔ مخلص تھے بے ریا تھے بڑے باوقار تھے
نغمہ حجازی لَے میں انہوں نے سنادیا ۔۔۔ وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَ تُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ
بے حد خدائے پاک نے امداد(٤) کر دیا ۔۔۔ بنجر زمیں کو علم سے آباد کر دیا
امداد کا شروع سے ہی جاری ہے سلسلہ ۔۔۔ وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَ تُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ
آئے یہاں پڑھانے جو، محمود(٥) ہو گئے ۔۔۔ تلمیذِ اولیں جو تھے محمود(٦) ہو گئے
درسِ خلوص و پیار جہاں کو پڑھا دیا ۔۔۔ وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَ تُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ
اٹھا یہاں سے رند جو، یعقوب(٧) ہوگیا ۔۔۔ بے انتہا زمانے کو محبوب ہو گیا
ہر سمت تہلکہ وہ جہاں میں مچا گیا ۔۔۔ وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَ تُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

یہ مدرسہ تو جان سے ہم کو عزیز(۸) ہے　　لاریب اس زمانے میں ہر دلعزیز ہے
رب نے اسے جہان میں شہرہ عطا کیا　　وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَ تُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

پیدا یہاں ہوا جو کوئی انورِ(۹) زمان　　وہ حافظِ کتب تھا ، رہا آدمی مہان
پہلے کے عالموں کا نمونہ دکھا دیا　　وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَ تُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

جو اشرف علی(۱۰) تھا ، مجدد صدی کا تھا　　سچا ولی وہ ذاتِ خدائے غنی کا تھا
اچھی کتب کا اُس نے ذخیرہ ہمیں دیا　　وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَ تُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

تھا بے مثال جس کا رہا ہے حسینؔ(۱۱) نام　　مدنی لقب تھا جس نے کیا ہے حسین کام
انگریزیت کا اُس نے جنازہ اٹھا دیا　　وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَ تُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

گنگوہ کا یہاں پہ جو فخرالحسنؔ(۱۲) رہا　　تھا پیکرِ کمال وہ زیبِ چمن رہا
اس نے فدائیت کا یہاں حق ادا کیا　　وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَ تُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

تھا حفظؔ(۱۳) جس کا نام مجاہد وطن کا تھا　　جاں باز ، پُر خلوص وہ خادم وطن کا تھا
قصرِ فرنگیت میں کیا زلزلہ بپا　　وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَ تُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ



ایک باہنر خطیب تھا شبیرؔ(۱۴) جو رہا　　انگریزیت کے واسطے شمشیر وہ رہا
تحریک کا ستون ، مصنف غضب کا تھا　　وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَ تُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

اک صاحبِ کمال وہ مفتی شفیعؔ(۱۵) تھا　　اس کا جہاں میں ایک مقامِ رفیع تھا
بے حد مفید کتنی کتابیں وہ لکھ گیا　　وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَ تُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

طیبؔ(۱۶) رہے زمانے میں جو طیب صفات　　مسند نشیں بزم رہی ہے انہی کی ذات
ان کے تو اہتمام کا لمبا زماں رہا　　وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَ تُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

تھے پیکرِ علوم و حِلم حضرتِ خلیلؔ(۱۷)　　جو چھوڑ کر گئے ہیں یہ نقش بے مثیل
سیال اس زمانے میں ان کا قلم رہا　　وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَ تُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

تھی کتنی دُرفشار براہیمؔ(۱۸) کی زباں　　فضل وکمال ان کے زمانے میں ہیں عیاں
رازیؔ غزالیؔ فخر کا ہمسر یہاں رہا　　وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَ تُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

جو بادہ خوار آیا وہ اعزازؔ(۱۹) پا گیا　　وہ حق پہ سر کٹانے کا انداز پا گیا
تدریس کا وہ اعلیٰ نمونہ دکھا گیا　　وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَ تُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

جو تھا وحید(۲۰) عہد کا مردِ وحید تھا　　عربی ادب کا ایک ادیب وحید تھا
اپنے کمال فن کا وہ لوہا منا گیا　　وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

ہر رند خوش نصیبی کی معراج(۲۱) پا گیا　　محفل میں سرفرازی کا وہ تاج پا گیا
گرویدہ اک جہان کو اپنا بنا گیا　　وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

اک ماہرِ حدیث ، وہ شیخ نصیر(۲۲) تھے　　شیخ الحدیث وہ رہے ، عالم کبیر تھے
اُن کی زباں سے عقدہ مثالی عیاں ہوا　　وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

اکسیرِ غم جو بادۂ مرغوب(۲۳) آج ہے　　ہر بادہ خوارِ علم کو مطلوب آج ہے
ساقی بنا تو پیار سے سب کو پلا گیا　　وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

الیاس(۲۴) جن کو بانیٔ تبلیغ ہم کہیں　　داعی عظیم صاحبِ تبلیغ ہم کہیں
تبلیغ کا نظام جہاں میں چلا گیا　　وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

اسعد(۲۵) جو جمعیت کا مسلّم امیر تھا　　اہلِ نظر تھا ، اور مفکر کبیر تھا
دنیا میں جمعیت کا تعارف کرا گیا　　وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ



بزمِ جنوں میں آئے جو، وہ تو حبیب(۲۶) ہیں　　اصغر(۲۷) میاں(۲۸) اقدام(۲۹) سے قصے عجیب ہیں
یوسف(۳۰) نے مواعظت کا چلایا تھا سلسلہ　　وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

تھے بہترین ادیبوں میں ادریس(۳۱) و ذوالفقار(۳۲)　　سایہ فگن ہمیشہ سے ہے فضل(۳۳) کردگار
احمد(۳۴) نے پُر بہار چمن کو بنا دیا　　وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

محمود(۳۵) جو زمانے کے مفتی عظیم تھے　　شیدا نبی کے ، عاشقِ ربِّ کریم تھے
فیضان یہاں سے ان کا فریقہ(۱) تلک گیا　　وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

مہدی(۳۶) لقا(۳۷) قمر(۳۸) فتح(۳۹) کہ ان جو تھے　　سب پیکرِ کمال تھے ، زیبِ چمن وہ تھے
اس مدرسے کو فخر(۴۰) کے قابل بنا دیا　　وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

منظور(۴۱) ابوالحسن(۴۲) عزت(۴۳) نشاط(۴۴) تھے　　رندانِ حق کو خوب دیئے انبساط تھے
روشن سبھوں نے نام چمن کا بہت کیا　　وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

اک شیرِ حق پرست رہے حضرتِ عطا(۴۵)　　تھے اہلِ حق کے واسطے اللہ کی عطا
تقریر اور خطاب کا جادو جگا دیا　　وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

سید(۴۶) حبیب(۴۷) اعظمی، شیخ(۴۸) بہار تھے　　دامانِ دل میں وہ لئے علمی بہار تھے
اس گلستاں کو سب نے مثالی بنا دیا　　وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

---

(۱) ضرورتِ شعری کی بنا پر افریقہ کو فریقہ لکھا گیا ہے۔(ولی)

مشتاق علی(۴۹) مرتضیٰ(۵۰) وسالارِ انقلاب(۵۱)    علمی صدف کے سارے ہی موتی تھے لاجواب

باغِ نبی کے نقش کو اَنمٹ بنا دیا    وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَ تُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

عبدالرحیم(۵۲) قادر(۵۳) وعبدالحفیظ(۵۴) تھے    سب جلوہ گاہِ الفتِ ربِّ حفیظ تھے

دل میں خدا کے عشق کا پودا لگا دیا    وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَ تُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

کوشش یہی تھے کرتے سبھی اہلِ دیوبند    پہنچے نہ گلستانِ نبی کو کوئی گزند

اسلام کے حصار پہ پہرا بٹھا دیا    وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَ تُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

ملت کے نام سب نے کٹائے تھے بند بند    سیلِ رواں کے سامنے باندھے تھے ایک بند

طوفانِ شر جو آیا تھا اس کو ہٹا دیا    وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَ تُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

سب حق پرست لوگ ہیں یہ اہلِ دیوبند    جن سے ہوئے ہیں کفر و شر کے سارے دیوبند

اہلِ ہوس کو پل میں یہاں سے بھگا دیا    وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَ تُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

جتنی یہاں پہ آئی ہیں باطل جماعتیں    چھائی ہوئی ہیں اُن پہ اِنہیں سب کی ہیبتیں

سب کو مناظروں میں بھی نیچا دکھا دیا    وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَ تُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ



مودودی ہیں کہ شیعہ کہ اہلِ حدیث ہیں    سچ بات ہے یہی کہ وہ سارے خبیث ہیں

سب نے ہی دیں کے نام پہ دھبہ لگا دیا    وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَ تُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

کانپے انہیں کے نام سے وہ اہلِ قادیاں    انگریز جن کے واسطے بن کے تھا پاسباں

دیوبندیوں نے ان کا نشیمن جلا دیا    وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَ تُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

جب بدعتوں کے نام پہ آئے بریلوی    شر کا نیا جو جال بچھائے بریلوی

دیوبندیوں نے جال وہ فوراً جلا دیا    وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَ تُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

اہلِ کتاب ہو کوئی ، کہ منکرِ حدیث(۵۶)    ان سے کہا، کتاب کی شارح ہے یہ حدیث

تفسیرِ قولِ رب ہے یہی قولِ مصطفیٰ    وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَ تُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

ہو مہدوی(۵۷) کہ نیچری(۵۸) بٹالوی(۵۹) کوئی    بنارسی(۶۰) کھپالی(۶۱) ہو چکالوی(۶۲) کوئی

اُن سب کی سازشوں کو ٹھکانے لگا دیا    وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَ تُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

اڑیسوی(۶۳) نعیمی(۶۴) رضاخانی(۶۵) ذرّیت    جن کی نہیں رہی ہے کوئی علمی حیثیت

ان کو بزورِ علم ہی پیچھے ہٹا دیا    وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَ تُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ

ان کے علاوہ جو بھی جماعت ابھر گئی — تسبیح کے دانوں کی طرح وہ بکھر گئی
دیوبندیوں نے ان کا کچومر بنا دیا — وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَ تُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ
باطل کبھی بھی آیا ہے لے کر نیا جو جال — دیوبندیوں نے اس کا پھر جینا کیا محال
نقلی ہے مال سارا یہ ٹھپہ لگا دیا — وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَ تُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ
سچے عقیدے والے ہیں علمائے دیوبند — حق کے بڑے جیالے ہیں علمائے دیوبند
باطل مشن کو اپنا نشانہ بنا لیا — وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَ تُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ
ذاتِ خدائے پاک کے عاشق یہی تو ہیں — خدماتِ دینِ پاک کے لائق یہی تو ہیں
حق کے دفاع کے واسطے تن من لگا دیا — وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَ تُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ
آقا مدینے والے کے سارے ہیں جاں نثار — دینِ نبی کے واسطے سارے ہیں غمگسار
بھٹکے ہوئے نفوس کو حق کا پتہ دیا — وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَ تُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ
چمکائے ہیں یہ شاہراہِ سنتِ نبی — اپنائے جان و دل سے ہیں شریعتِ نبی
ثابت ہوئے جہاد میں سالارِ قافلہ — وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَ تُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ
جاں سے مجھے ہے پیاری ''ولی'' مادرِ علوم — حوروں سی ہے سنواری ''ولی'' مادرِ علوم
فیضِ نظر سے مجھ کو ''ولی'' ہے بنا دیا — وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَ تُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ



## حواشی

(۱) مولانا محمد قاسم صاحب نانوتویؒ (۲) مولانا ملا محمود صاحب دیوبندیؒ پہلے مدرس (۳) شیخ الہند مولانا محمود حسن صاحب دیوبندیؒ پہلے شاگرد (۴) مولانا رشید احمد صاحب گنگوہیؒ (۵) حاجی عابد حسین صاحب دیوبندیؒ (۶) حاجی امداد اللہ صاحب تھانویؒ (۷) مولانا محمد یعقوب صاحب نانوتویؒ (۸) مفتی عزیز الرحمٰن صاحب عثمانی دیوبندیؒ پہلے مفتی (۹) علامہ سید محمد انور شاہ صاحب کشمیریؒ (۱۰) حکیم الامت مولانا اشرف علی صاحب تھانویؒ (۱۱) شیخ الاسلام مولانا سید حسین احمد صاحب مدنیؒ (۱۲) مولانا فخر الحسن صاحب گنگوہیؒ حضرت شیخ الہند کے ساتھی (۱۳) مجاہدِ ملت مولانا حفظ الرحمٰن صاحب سیوہارویؒ (۱۴) علامہ شبیر احمد صاحب عثمانی دیوبندیؒ (۱۵) مفتی محمد شفیع صاحب دیوبندیؒ (۱۶) حکیم الاسلام قاری محمد طیب صاحب دیوبندیؒ (۱۷) مولانا خلیل احمد صاحب سہارن پوریؒ (۱۸) علامہ محمد ابراہیم صاحب بلیاویؒ (۱۹) شیخ الادب مولانا محمد اعزاز علی صاحب امروہیؒ (۲۰) امام الادب مولانا وحید الزماں صاحب کیرانویؒ (۲۱) مولانا معراج الحق صاحب دیوبندیؒ (۲۲) مولانا شیخ نصیر احمد خان صاحب بلند شہریؒ (۲۳) مولانا مرغوب الرحمٰن صاحب بجنوریؒ (۲۴) مولانا محمد الیاس صاحب کاندھلویؒ بانی تبلیغ (۲۵) فدائے ملت مولانا سید اسعد صاحب مدنیؒ (۲۶) مولانا حبیب الرحمٰن صاحب عثمانی دیوبندیؒ (۲۷) مولانا سید اصغر حسین صاحب دیوبندیؒ (۲۸) مولانا سید محمد میاں صاحب دیوبندیؒ (۲۹) مفتی نظام الدین صاحب اعظمیؒ (۳۰) مولانا محمد یوسف صاحب کاندھلویؒ رئیس التبلیغ (۳۱) مولانا محمد ادریس صاحب

کاندھلویؒ (۳۲) مولانا ذوالفقار صاحب دیوبندیؒ (۳۳) مولانا فضل الرحمٰن صاحب دیوبندیؒ (۳۴) مولانا حافظ محمد احمد صاحب نانوتویؒ (۳۵) مفتی محمود حسن صاحب گنگوہیؒ مفتی اعظم ہند (۳۶) مفتی سید مہدی حسن صاحب شاہ جہاں پوریؒ (۳۷) مولانا ابوالوفا صاحب شاہ جہاں پوریؒ (۳۸) مولانا غلام رسول مہر صاحبؒ (۳۹) مولانا رفیع الدین صاحب عثمانی دیوبندیؒ (۴۰) مولانا فخر الدین احمد صاحب مرادآبادیؒ (۴۱) مولانا محمد منظور صاحب نعمانیؒ (۴۲) ابوالمحاسن مولانا محمد سجاد حسین صاحب بہاریؒ (۴۳) مولانا سید منت اللہ شاہ صاحب رحمانیؒ (۴۴) مفتی کفیل الرحمٰن صاحب نشاط عثمانیؒ (۴۵) امیر شریعت مولانا سید عطاء اللہ شاہ صاحب بخاریؒ (۴۶) مولانا سید احمد صاحب دہلویؒ (۴۷) مولانا حبیب الرحمٰن صاحب اعظمیؒ (۴۸) مولانا محمد حسین صاحب عرف ملا بہاریؒ (۴۹) مولانا مملوک علی صاحب نانوتویؒ (۵۰) مولانا سید مناظر احسن صاحب گیلانیؒ (۵۱) امام انقلاب مولانا عبیداللہ صاحب سندھیؒ (۵۲) مولانا شاہ عبدالرحیم صاحب رائے پوریؒ (۵۳) مولانا شاہ عبدالقادر صاحب رائے پوریؒ (۵۴) مولانا عبدالحفیظ صاحب بلیاویؒ، صاحب مصباح اللغات (۵۵) فرقۂ اہلِ قرآن (۵۶) فرقۂ منکرینِ حدیث (۵۷) فرقۂ مہدویت (۵۸) فرقۂ نیچریت (۵۹) محمد حسین بٹالوی غیر مقلد (۶۰) عبد الحق بناری غیر مقلد (۶۱) صدیق حسن خاں بھوپالی (غیر مقلد) (۶۲) عبد اللہ چکڑالوی منکرِ حدیث (۶۳) حبیب الرحمٰن اڑیسوی رضاخانی (۶۴) احمد یار خان نعیمی گجراتی (۶۵) تمام رضاخانی چیلے

# وَلی اتری

از: جناب حضرت مولانا صادق علی صاحب صادقؔ قاسمی بستوی

مصنف غیر منقوط داعیٔ اسلام وایڈیٹر ماہنامہ "نقوشِ حیات" بستی یوپی

مولانا ولی اللہ صاحب قاسمی جن کی متعدد منظوم کتابیں میرے سامنے ہیں اللہ تبارک وتعالیٰ نے انہیں شعروشاعری کا فطری ذوق عطا فرمایا ہے، وہ واقعی ایک شاعر ہیں، ادیب ہیں، نثر نگار ہیں، ایک باصلاحیت عالمِ دین ہیں، ملک کے ایک عظیم ادارہ جامعہ اشاعت العلوم اکل کوا سے منسلک ہیں، ایک لائق وفائق اور مشہور زمانہ استاذ ہیں، انہیں اردو، فارسی، عربی تمام زبانوں پر عبور حاصل ہے۔ انہیں کچھ کہنے لکھنے میں دیر نہیں لگتی، زود گوئی اور خوب گوئی میں ان کا ایک منفرد مقام ہے، جو موضوع دے دیجئے بس گھنٹہ دو گھنٹہ میں غزل ونظم کچھ بھی لے لیجئے، بلا مبالغہ میں کہہ سکتا ہوں کہ وہ خود لکھنے کے بجائے ضرورت مندوں کو فوری املا کرادیتے ہیں، ایسے شعراء اس دور میں کم ہیں، کلام معیاری اور پُر گوئی کا نمونہ ہے، بلکہ اسم بامسمّٰی، عالم باعمل ہیں، اگر میں دوسرے جنم، دوسری حیات کا قائل ہوتا یا اس کی کوئی حقیقت ہوتی تو بلا جھجھک کہہ دیتا کہ ولی دکنی نے ولی اتری کی صورت میں دوسرا جنم لیا ہے، فرق صرف اتنا ہوتا کہ تب کی زبان میں وہ آب تاب نہیں تھی جو آج ہے۔

تبصرہ: برارمغان دارالعلوم دیوبند ونذرانۂ دارالعلوم دیوبند

(ماہنامہ نقوشِ حیات، لہرولی بستی یوپی، شمارہ جون تا اگست ۲۰۰۸ء)

# وَلی اتری

از: جناب مولانا نثار احمد صاحب نثارؔ قاسمی بستوی / صدر المدرسین دارالعلوم الاسلامیہ بستی یوپی

"وَلی بستوی" فطرۃً شاعر ہیں، جن کے یہاں آمد ہی آمد ہے، آورد اور تکلفات کا دور دور تک گذر ہی نہیں۔ ہر مضمون اپنے الفاظ ومعانی کے ساتھ وارد ہوتا ہے، بلکہ "وَلی" کی ہر موجِ نفس میں ردیف وقوافی ڈھل ڈھل کر آتے ہیں۔ دورِ طالب علمی سے شاعری شروع ہوئی تو معلمی کے ادوار میں پختہ تر ہو کر طبیعت ثانیہ بن چکی ہے۔

اشعار کی کثرت اور تعبیر کی ندرت وقدرت دیکھ کر محسوس ہوتا ہے کہ "وَلی دکنی" کی روح "وَلی اتری" کے نفس وروح پر مسلط ہو کر عصرِ حاضر کی ترقی یافتہ اردو زبان میں آج بھی گویا ہے، اور ایسا دنیا میں ہو بھی چکا ہے کہ کسی باکمال انسان کی روح بعد میں آنے والے کسی باکمال شخصیت پر مسلط ہو کر اپنے بقیہ خیالات کی تکمیل کر لے۔

تقریظ: فریادِ وَلی: ص ۵